# اردو کی نعتیہ شاعری میں
# مولانا احمد رضا خان
# کی انفرادیت و اہمیت

تحقیقی مقالہ برائے پی-ایچ-ڈی


نگرانِ مقالہ

ڈاکٹر فرمان فتح پوری

مقالہ نگار

تنظیم الفردوس

شعبۂ اردو، جامعۂ کراچی



۲۰۰۳ء

# تصدیق نامہ

تنظیم الفردوس صاحبہ میری نگرانی میں پی-ایچ-ڈی کا مقالہ ''اردو کی نعتیہ شاعری میں مولانا احمد رضا خان کی انفرادیت و اہمیت'' کے عنوان سے لکھ رہی تھیں۔

میں تصدیق کرتا ہوں کہ انہوں نے میری رہنمائی و ہدایت کے مطابق پی-ایچ-ڈی کا یہ مقالہ مکمل کرلیا ہے۔

نگران مقالہ

(پروفیسر، ڈاکٹر فرمان فتح پوری)

# SUMMARY

I have selected a topic *"Urdu ki Natia Shayeri main Maulana Ahmed Raza Khan ki Infiradiat-o-Ehmiat"* (The significance and individuality of Maulana Ahmed Raza Khan's Natia poetry in Urdu), for my Ph. D research paper. This includes the entire history of Urdu Natia Poetry along with the influence of Arabic, Persian and other native languages on it. Natia poetry never ordained any special place in our history of literature; Urdu Natia poetry was badly neglected. Perhaps the reason is that it bears the essence of religious feelings and confines with in the caption, and due to this, most of the critics suppose it to be venerated but it should be assessed in the light of research and should not be left behind due to its religious nature. The basic matter in the poetry is that how a poet deals with it at the creational level. The topic of "Marsia" is similar to that of Naat, and comes under the caption of "Rasai" and "Manqabat" and hence has the veneration and that is why it is not given the importance in Urdu poetry. However, as the poets, as Mir Anees and Mirza Dabeer touched this sort of poetry, this topic reached the higher extent of the sky. Meer, Ghalib and Iqbal's names were also taken with that of Meer Anees in this regard.

In my point of view Maulana Ahmed Raza Khan is one of the famous poets like Meer Anees, Ghalib and Iqbal who has not only given the artistic excellence but a novel diction of linguistic arrangements, phraseology and references in Urdu language.

Maulana Ahmed Raza has not only embellished Urdu with a unique mode but has given a huge vocabulary also. Adjustment of Arabic, Persian and Hindi vocals in Urdu is also found in "Qasida-e-Lamia" of

Mohsin Kakorvi and in the best form either, but the way in which Maulana Ahmed Raza has utilized this, the Natia Poetry from the beginning to end bears a new style and mode in his speech and narration.

I have divided this topic into 9 chapters, the first of which is titled as "The literal and terminological meaning of Naat, its topic, matters and its popularity". This topic encircles the literal meaning of Naat, its synonyms and features, the terminological meaning of Naat and expense of its meaning, the literal resemblance of Naat, Hamd, Manqabat and Mad-ho-Sana and their terminological differences. Estimation of the sort of Naat, the expense of topics of Naat and its limits in the light of topic and without topics sorts of language, the popularity of Naat and its importance.

The second chapter's topic is "The motives of Natia poetry in Urdu and its primitive Evolution". This matter in this chapter is divided into two parts. In first part, these topics have been dealt; Naat saying and the belief in prophet hood, zeal towards the personality and character of Huzur-e-Akram (PBUH), the interest of Sufiya-e-Kiram and religious clerics in saying of Naat, programs of setting of verses, Qawwali program, saying of Naats in the programs of Seerat-un-Nabi and the role of media in the promotion of Naat. While second part covers; customary Naat-saying and Urdu poetry ensemble, Naat-saying in Deccani period and its different faces, the primitive of Naat saying in Northern India, Karamat Ali Shaheedi, Ghulam Imam Shaheed, Mohsin Kakorvi, Ameer Meenai and other Naat saying poets.

Third chapter has the caption "The golden era of Urdu Naat saying; from Hali to Iqbal". This includes; the political and social movements of subcontinent and the role of religious awareness in the resurgence of Millat-e-Islamia, the religious intellect of Hali and its impact on reformist movements, special interest of Hali in Naat. Contents of

Musaddas-e-Hali and his other national hymns, interest of other poets in the Naat saying influenced by reformist movements, contents of Rasool's (PBUH) instincts and Islamic History in the poetry of Akbar Warsi, Ismail Mairathi, Maulana Zafar Ali Khan and Maulana Muhammad Ali Jauhar, great respect of Huzur-e-Akram (PBUH) as the basis of Iqbal's thought, and new scenario of Naat saying.

The topic of chapter four is, "The life of Maulana Ahmed Raza Khan; Personality and Inclination towards Poetry". This includes; family, birth, education, acumen, intelligence and personality, command over the religious and other modern education, compositional and compilation assets, zeal towards the personality of Huzur-e-Akram (PBUH), special motivation for poetry, national demands. Love for Rasool's (PBUH); a strong element, intrinsic quality of poetry and extraordinary creative ability.

The topic of fifth chapter is "Versatile aspect of Natia poetry of Maulana Ahmed Raza Khan, command over speech and poetic marvels". This covers; customary aspects of Naat saying at the end of 19th century, usage of different aspects in the Natia poetry of Maulana Ahmed Raza Khan, favorite aspects of Maulana Ahmed Raza Khan, some other aspects, Qita, Rubaee, Salaam, Fardiat, etc., artistic command and command over speech, its examples.

The topic of sixth chapter is "Arabic and Persian influence on the poetry of Maulana Ahmed Raza Khan, this encircles; Naat saying tradition in Arabic and Persian language's glance, literal and apparent influence of Arabic and Persian languages on Urdu language and literature especially on Natia Poetry, scholastic grandeur and faces of direct attainment of Quranic and Hadith's knowledge in Natia poetry of Maulana Ahmed Raza Khan.

The topic of seventh chapter is, "The linguistic formation of Maulana Ahmed Raza Khan's poetry and regional influence on it. The sub topics are; grafting of Arabic and Persian words along with regional words, the derivation of vocabulary and its usage in poetry, a new style of Naat saying, in civilize society. eloquence and command over language of Nazeer Akbarabadi, Anees and Josh, categorization of simple and compound words, usage of "Ilm-e-Muani and Bayan" the creative faces of metaphor and allusion.

The topic of eighth chapter is "The Characteristics of Maulana Ahmed Raza Khan's Natia Poetry and its influence on coming trends of Naat. This is divided into two parts, which include: simplicity and effectiveness, beauty and meaningfulness, the usage of formation of words and meanings, beautiful mélange of dignity and grandeur, presentation of cordial emotions and resemblance to the religious matters, attractive and impressive speech and second to none and unprecedented personality of Huzur-e-Akram (PBUH), the beauty of loved one (PBUH) and the blossoming on the appearance of FRIEND, augmentation in the popularity of Urdu Natia Poetry, discovering some new modes in Natia Poetry, the penetration of grandeur of Adam and personality of Huzur-e-Akram in the nature of Urdu poetry, reiteration and popularity of poetic attitudes of ancestors, extraordinary increment in the assets of Urdu Natia Poetry.

"The value, place and significance of Maulana Ahmed Raza Khan's Natia Poetry in the history of Urdu Poetry", is the topic of ninth chapter, this includes: a glance over the history of Urdu Poetry related to Islam and Islamic History, veneration and place of Naat saying due to Maulana Ahmed Raza, a new era of unprecedented love to Huzur-e-Akram (PBUH), addition of respect of humanity in Urdu poetry, Maulana Ahmed Raza Khan's Natia Poetry on the scale and standard of criticism.

# فہرست

# پیش لفظ

شکر بے پایاں اس ذات کریم ورحیم کا کہ جس کی عطاؤں کے صدقے آج میں اس کام کو تکمیل تک پہنچانے میں کامیاب ہوئی۔ میں نے اپنے زیر نظر پی-ایچ-ڈی کے تحقیقی مقالے کے لئے ایک جید عالم دین کی نعتیہ شاعری کو موضوع بنایا ہے۔ عنوان ہے ''اردو کی نعتیہ شاعری میں مولانا احمد رضا خان کی انفرادیت واہمیت'' اس موضوع کا انتخاب میں نے اردو کی نعتیہ شاعری کی پوری تاریخ اور نعت گوئی پر عربی وفارسی کے ساتھ مقامی اثرات کے پورے منظر نامے کو سامنے رکھ کر کیا ہے۔ ہماری ادبی تاریخ میں نعتیہ شاعری کو کبھی کوئی مناسب جگہ نہیں دی گئی۔ گزشتہ چند برسوں کے اندر نعت کے موضوع پر تحقیقی اور علمی کاموں کا آغاز نہایت خوش آئند بات ہے۔ شاید اس لئے کہ نعتیہ شاعری یکسر مذہبی اور موضوعاتی شاعری ہے اور اکثر ناقدین کے نزدیک اس طرح کی موضوعاتی شاعری عقیدت واحترام سے دیکھے جانے کے سوا کوئی ایسا مقام نہیں رکھتی کہ اسے شاعری کے عام معیار نقد وتحقیق کی روشنی میں پرکھا جائے کسی موضوع کو محض دینی یا مذہبی ہونے کے سبب شاعری اور شعری نقد ونظر سے الگ نہیں کیا جا سکتا۔ شاعری میں بنیادی بات یہ ہوتی ہے کہ شاعر نے موضوع کو تخلیقی سطح پر کس طرح برتا ہے۔ مرثیے کا موضوع نعت کے موضوع سے مماثل ہے اور رثائی شاعری اور منقبت کے ذیل میں آتا ہے اور اسے عقیدت واحترام کی نظر سے دیکھا بھی جاتا ہے اس لئے اردو شاعری کی تاریخ میں اس موضوع سے متعلق شاعری کو کوئی خاص اہمیت نہ تھی۔ لیکن جب میر انیس اور مرزا دبیر جیسے بڑے شاعروں نے اس موضوع کو ہاتھ لگایا تو دنیائے شاعری میں یہ موضوع زمین سے اٹھ کر آسمان تک پہنچ گیا۔ اب میر انیسؔ کا نام میرؔ، غالبؔ اور اقبالؔ کے ساتھ لیا جاتا ہے۔

یہی معاملہ نعتیہ شاعری کا رہا کہ: فن نعت گوئی اور اس فن سے منسلک شعرائے کرام کے ساتھ طویل عرصے سے یہی انداز برتا گیا اور انہیں جامعات کے نصاب میں کسی بھی درجہ پر شامل نہیں کیا گیا۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ نعت اور میلاد ناموں کو جامعات میں اردو اور دوسری پاکستانی زبانوں کے نصاب میں شامل کیا جائے۔

اردو شاعری کی تاریخ میں جن نعت گو شاعروں نے غیر فانی نقش ثبت کئے ہیں ان میں مولانا احمد رضا خان بریلوی ممتاز حیثیت کے حامل ہیں۔ آپ نامور محدث، فقیہہ اور عالم باعمل تھے۔ قدرت نے انہیں دوسری علمی وروحانی صفات کے ساتھ عشق محمد مصطفی ﷺ کی دولت بے بہا سے بھی نواز رکھا تھا۔ یہی عشق رسالتمآب ﷺ معاذ وں کی بدولت صفت وثنائے نبی کے نغمات قدسی میں ڈھلتا رہا۔ رضا بریلوی تمام اصناف سخن پر یکساں حاوی تھے۔ انہوں نے ہر پیرایۂ نظم میں گلہائے نعت مہکائے ہیں۔ رضاؔ بریلوی چونکہ علوم شریعت پر غیر معمولی دسترس رکھتے تھے اس لئے وہ جوش عشق وعقیدت کے باوجود نعت گوئی میں کمال احتیاط سے کام لیتے ہوئے قرآن حکیم کو ہی نعت گوئی کا منبع حقیقی قرار دیتے ہیں۔

میرے نزدیک مولانا احمد رضا خان بھی میرؔ وانیسؔ اور غالبؔ واقبالؔ کی طرح اردو کے ان بڑے شاعروں میں سے ہیں جن کی

شاعری نے فنی کمالات کے ساتھ ساتھ لسانی تشکیلات و اصطلاحات و تلمیحات کا ایک بالکل نیا نظام یا ڈکشن اردو کو دیا۔ یہ ڈکشن میر انیس، اقبال، نظیر اور جوش کی طرح اپنی ایک انفرادیت رکھتا ہے۔ مولانا احمد رضا خان نے اردو شاعری کو خاص اسلوب دینے کے ساتھ ساتھ اسے الفاظ کا ایک بڑا ذخیرہ بھی دیا ہے۔ عربی و فارسی اور ہندی الفاظ کی پیوند کاری اگرچہ محسن کاکوروی کے قصیدہ کلامیہ میں بھی ملتی ہے اور خوب ہے لیکن جس خوبصورتی سے مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری میں اس کا مصرف ہوتا ہے اس کی بناء پر ان کی نعتیہ شاعری شروع سے آخر تک بااعتبار زبان و بیان ایک بالکل نئے اسلوب کی حامل نعتیہ شاعری ٹھہرتی ہے۔

اس موضوع کو میں نے ۹ ابواب میں تقسیم کر کے اس کا احاطہ کرنے کی کوشش کی ہے۔ پہلے باب کا عنوان ''نعت کا لغوی و اصطلاحی مفہوم، اس کا موضوع و مواد اور مقبولیت'' ہے۔ اس باب میں جن عنوانات کو سمیٹا گیا ہے، وہ یہ ہیں: نعت کے لغوی معنی، اس کے مترادفات و امتیازات، نعت کے اصطلاحی معنی اور اس کے مفہوم کی وسعت، نعت، حمد، منقبت اور مدح و ثناء کی لغوی مماثلت اور اس کا اصطلاحی فرق۔ نعت کی صنف کا تعین، موضوعاتی و غیر موضوعاتی اصناف سخن کی روشنی میں نعت کے موضوع کی وسعتیں اور حدود، نعت گوئی کی مقبولیت اور اہمیت۔

دوسرے باب کا عنوان ہے ''اردو میں نعت گوئی کے محرکات اور ابتدائی ارتقاء''۔ اس باب کے احاطے میں آنے والے عنوانات دو حصوں میں سمیٹے گئے ہیں۔ پہلے حصے میں جو موضوعات زیر بحث آئے ہیں، وہ ہیں، نعت گوئی اور عقیدۂ رسالت، حضور اکرم ﷺ کی ذات و صفات سے شغف خاص، نعت گوئی سے صوفیائے کرام اور علمائے عظام کی دلچسپی، طرحی و غیر طرحی مشاعروں کا انعقاد، محفل سماع اور سیرت النبی کے جلسوں میں نعت خوانی، نعت کے فروغ میں ذرائع ابلاغ کا کردار۔ اس باب کے دوسرے حصے میں جو عنوانات شامل کئے گئے ہیں وہ کچھ اس طرح ہیں، رسمی نعت گوئی اور اردو شاعری ساتھ ساتھ، دکنی دور میں نعت گوئی اور اس کی مختلف صورتیں، شمالی ہند میں نعت گوئی کے ابتدائی نقوش، کرامت علی شہیدی، غلام امام شہید، محسن کاکوروی، امیر مینائی اور بعض دوسرے نعت گو شعراء۔

تیسرے باب کا عنوان ''اردو نعت گوئی کا عہد زریں: حالی سے اقبال تک'' ہے۔ اس باب کے ذیل میں جو عنوانات شامل ہیں ان کی تفصیل کچھ یوں ہے۔ برعظیم کی سیاسی و سماجی تحریکات اور ملت اسلامیہ کے احیاء میں دینی شعور کی کارفرمائی، حالی کا دینی شعور اور اصلاحی تحریکوں پر اس کے اثرات، نعت کے موضوع سے مولانا حالی کی خصوصی دلچسپی، مسدس حالی میں نعت کے اجزاء اور حالی کی بعض دوسری قومی و ملی نظمیں، احیائے ملی کے زیر اثر نعت گوئی سے دوسرے اردو شعراء کی دلچسپی، آسی وارثی، اسمٰعیل میرٹھی، مولانا ظفر علی خان، محمد علی جوہر کی شاعری میں اسوۂ رسول اور تاریخ اسلام کے عناصر، فکر اقبال کی اساس حضور اکرم ﷺ سے ان کی والہانہ عقیدت اور نعتیہ شاعری کا نیا منظر نامہ۔

باب چہارم کا عنوان ''مولانا احمد رضا خان کی زندگی، شخصیت اور شغف شاعری''۔ اس عنوان کو سمیٹنے کے لئے جو موضوعات طے کئے گئے ہیں وہ یہ ہیں، خاندان، پیدائش، تعلیم و تربیت، ذہانت و ذکاوت اور شخصیت، علوم دینی و مذہبی کے ساتھ دوسرے علوم جدیدہ پر دسترس، تصنیفی و تالیفی سرمایہ، حضور اکرم ﷺ کی ذات گرامی سے والہانہ عقیدت، شغف شاعری کا محرک خاص۔ ملی و قومی تقاضے اور عشق

رسول ایک فن قوی عنصر شعر گوئی کی فطری صلاحیت اور غیر معمولی تخلیقی جوہر۔

پانچویں باب کا عنوان "مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری میں ہیئت کا تنوع، قادر الکلامی اور کمالات شعری" ہے۔ یہ باب جن عنوانات کا احاطہ کرتا ہے، ان کی تفصیل یہ ہے، انیسوی صدی کی آخری دہائیوں میں نعت گوئی کی مروجہ ہیئتیں، مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری میں مختلف ہیئتوں کا استعمال، احمد رضا خان کی پسندیدہ ہیئتیں، بعض دوسری ہیئتیں قطعہ، رباعی، سلام اور فردیات وغیرہ، فنی دسترس اور قادر الکلامی کی چند مثالیں۔

چھٹے باب کا عنوان ہے، "مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری پر عربی و فارسی کے اثرات"۔ اس کے دائرے میں میں نے جن موضوعات کو شامل کیا ہے، وہ ہیں عربی و فارسی زبان میں نعت گوئی کی روایت: ایک اجمالی خاکہ، اردو زبان و ادب خصوصاً شاعری اور نعتیہ شاعری پر عربی و فارسی کے صوری و معنوی اثرات، احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری میں عالمانہ شکوہ اور علم قرآن و حدیث سے براہ راست استفادہ کی صورتیں۔

ساتویں باب کا عنوان ہے، "مولانا احمد رضا خان کی شاعری کی لسانی تشکیلات اور اس پر مقامی اثرات، اس کے ذیلی عنوانات کی تفصیل یہ ہے، مقامی الفاظ کے ساتھ عربی و فارسی کی پیوند کاری، ذخیرۂ الفاظ کی مقامیت اور شاعری میں ان کا مصرف، مقامی معاشرت پر تمدن کے زیر اثر نعت گوئی کا نیا رنگ و آہنگ، نظیر اکبر آبادی، انیس اور جوش جیسی لسانی طاقت اور قادر الکلامی، مفرد اور مرکب الفاظ کی نوعیت، علم معانی و بیان کا مصرف، استعارات و کنایات کی تخلیقی صورتیں۔

آٹھویں باب کا عنوان "مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری کی خصوصیات اور بعد کی نعتیہ شاعری پر اس کے اثرات" طے کیا گیا۔ اس کے احاطے میں جو موضوعات شامل کئے گئے انہیں دو حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ پہلے حصے کے عنوانات ہیں، سادگی و پرکاری، حسن کاری و معنی آفرینی، صنائع لفظی و معنوی کا مصرف، وقار حسن کا خوبصورت امتزاج، واردات قلبیہ کی عکاسی اور امور دینیہ میں مطابقت، حضور اکرم ﷺ کے اوصاف بے عدیل و بے نظیر کا بیان دلنشین، جمال محبوب ﷺ اور تجلی دوست کی گلکاریاں۔ اس باب کے دوسرے حصے کے عنوانات کچھ اس طرح ہیں، اردو کی نعتیہ شاعری کی مقبولیت میں اضافہ، نعتیہ شاعری کے نئے نئے اسالیب کی ایجاد، اردو شاعری کے مزاج میں اسوۂ رسول اور عظمت آدم کا دخل، اسلاف کے شعری رویوں کی تجدید و مقبولیت، اردو کے سرمایۂ نعت گوئی میں غیر معمولی اضافہ۔

نویں اور آخری باب کا عنوان ہے، "اردو شاعری کی تاریخ میں مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری کی قدر و قیمت اور افادیت"۔ اس باب کے دائرۂ تحریر میں مندرجہ ذیل عنوانات آتے ہیں، اردو شاعری کی تاریخ پر اجمالی نظر، اسلام اور اسلامی تاریخ سے متعلق اصناف شعری کا سرسری جائزہ، احمد رضا خان کی شاعری کی معرفت نعت گوئی کی قدر و منزلت، عشق رسول اکرم ﷺ سے والہانہ جذب و مستی کا ایک نیا دور، اردو شاعری میں احترام انسانیت و آدمیت کے ایک نئے باب کا اضافہ، مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری: نقد و نظر کے معیار و میزان پر۔

ان عنوانات کے تحت مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری کے تجزیے کے بعد یہ واضح ہو جاتا ہے کہ آپ کی نعت گوئی برائے

شاعری نہیں ہے بلکہ شریعت کی پاسداری کے لئے ہے۔ مصطفیٰ جانِ رحمت کی عظمت و عصمت و ناموس کے دفاع اور ان کی بزرگی و برتری اور رفعت کے اظہار کے لئے ہے اور ہمارے علم میں یہ بھی آتا ہے کہ نعت گوئی مولانا احمد رضا خان کے لئے شوق قافیہ پیمائی نہیں بلکہ روحانی واردات ہے۔ آپ کی نعتوں میں آپ کا دل دھڑکتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ جیسا کہ پہلے بیان کیا گیا ہے کہ مولانا احمد رضا خان نے قرآن سے نعت گوئی سیکھی ہے اس لئے ان کے جذب و خیال و الفاظ ہر ایک تقدیس سے گندھے ہوئے ہیں اور اس مطالعہ سے یہ بھی سامنے آتا ہے کہ ان کا کلام نہ صرف شرعی گرفت اور فنی تقائص سے پاک ہے بلکہ ادبی، فنی، فکری، علمی اور شعری اعتبار سے گراں قدر اور مقبول ہے۔ اردو نعت کی تاریخ میں ابتداء سے لے کر عصر حاضر تک نعت کی ترویج و اشاعت، اس کو ادبی و علمی مقام عطا کرنے میں سب سے بڑا ہاتھ مولانا احمد رضا خان کا ہے۔ ڈاکٹر ریاض مجید کے اس خیال سے متفق ہوئے بغیر چارہ نہیں کہ مولانا احمد رضا خان بریلوی کی نعت کے زیر اثر ایک نعتیہ تحریک کا آغاز ہوا اور علماء و صوفی شعراء نے اردو نعت کو ایک نیا رنگ و آہنگ دیا۔

میں نے اس موضوع پر کام کرنے کا ارادہ اس زمانے میں کیا تھا جب میں جامعہ کراچی سے اپنا ایم۔اے مکمل کرنے کے فوراً بعد اردو لغت بورڈ سے بحیثیت اسسٹنٹ ایڈیٹر منسلک ہوئی تھی۔ استادِ محترم ڈاکٹر فرمان فتح پوری نے بکمال مہربانی اس مقالے کی نگرانی منظور کرلی۔ لیکن بوجوہ داخلے کی تکمیل ۱۹۹۷ء میں ہوئی اور یہاں لازم ہوجاتا ہے میں تہہ دل سے شکریہ ادا کروں اپنے استاد و نگران محترم پروفیسر ڈاکٹر فرمان فتح پوری کا کہ جن کی توجہ لمحہ بہ لمحہ شامل حال رہی۔ اور انہوں نے لمحہ بھر کے لئے بھی مجھے مایوس نہیں ہونے دیا۔

گزشتہ چند برسوں میں عمومی طور پر نعت گوئی کے حوالے سے اور خصوصی طور پر مولانا احمد رضا خان کی شخصیت کے حوالے سے تحقیقی اور علمی سرگرمیوں میں قابل قدر اضافہ ہوا۔ لہٰذا کتب و حوالہ جات کی تلاش میں کافی کوشش کی گئی تاکہ تحقیقی مقالہ جدید سے جدید تر علمی اور ادبی دستاویز کی صورت میں سامنے آسکے۔

تلاش کے اس سفر میں میں نے ڈاکٹر محمود حسین لائبریری (کراچی یونیورسٹی)، غالب لائبریری (ناظم آباد)، بیدل لائبریری (شرف آباد)، انجمن ترقی اردو کی لائبریری سے لے کر ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا کی لائبریری تک کا رخ کیا اور فیض یاب ہوئی۔ جن محترم شخصیات نے اس سفر میں فراخ دلی سے میرا ساتھ دیا ان میں محترم ڈاکٹر مجید اللہ قادری صاحب اور محترم صبیح رحمانی صاحب کی میں خاص طور سے شکر گزار ہوں۔ اسی طرح کمپوزنگ اور ڈیزائننگ کے لئے سید محمد علی کا تعاون قابل ذکر ہے۔

سرکار دو عالم ﷺ کی رحمتیں مجھ پر اس انداز سے سایہ فگن رہیں کہ جس سے بات کی وہ تعاون و حمایت پر تیار ہوا اور جس نے سنا، دعاؤں میں یاد کیا۔ ان تمام محبوں اور دوستوں کا شکریہ ادا کرنا میری بساط سے باہر ہے۔

میں کسی طور شکریہ ادا نہیں کر سکتی

اپنے والد مرحوم و مغفور کا کہ جنہوں نے دورانِ تعلیم اس موضوع کی جانب میری توجہ مبذول کروائی تھی۔ (ایم۔اے کے دوران وہ اس دنیائے فانی سے رخصت ہو چکے تھے)۔

اور اپنے سسر سید اسرار احمد بخاری کا کہ جنہوں نے میرے والد کی اس خواہش کی تکمیل میں کلیدی کردار ادا کیا اپنی دعاؤں اور

اقرار کی صورت میں ۔

میں قرض ادا نہیں کر سکتی:

اپنی ماں راضیہ خاتون،

اور خوشدامن محترمہ طیبہ کی دعاؤں کا، کہ جو میری خوشیوں اور کامیابیوں میں اپنی خوشی اور کامیابی دیکھتی ہیں ۔

میں نہیں بھلا سکتی کہ میری اس کوشش کے انتہائی مرحلے تک پہنچتے پہنچتے ''تحریم'' اور ''کشفیہ'' کے دلوں میں یہ شوق پیدا ہو گیا کہ ان کی ''امی'' جلد از جلد ''ڈاکٹر'' بن جائیں ۔

رہا سوال ''شمس'' کا، ویسے تو ہمارا رشتہ شکریہ کا محتاج نہیں، لیکن یہ کہے بغیر کیسے گزر سکتی ہوں کہ ان کا تعاون قدم قدم پر شامل حال رہا۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو میں اس کام کو تکمیل تک نہ پہنچا پاتی ۔

اللہ ہم سب کا حامی و ناصر ہو، آمین ۔

(تنظیم الفردوس)

شعبۂ اردو، جامعۂ کراچی

ستمبر، ۲۰۰۳ء

# باب اول

## نعت کا لغوی و اصطلاحی مفہوم، اس کا موضوع و مواد اور مقبولیت

---

نعت (ن۔ ع۔ ت) بالفتح (مونث) عربی زبان کا ایک مادہ ہے جو عام طور پر وصف کے مفہوم میں مستعمل ہے۔ لغت میں اس کے معنی ہیں اچھی اور قابل تعریف صفات کا کسی شخص میں پایا جانا اور ان صفات کا بیان کرنا۔

> ''جب کوئی شخص اپنے ہم چشموں میں سب سے بلند مرتبہ اور سب سے بہتر صوری و معنوی صفات کا حامل ہو تو عربی محاورے میں کہیں گے کہ وہ خوبی میں بہترین ہے۔ گویا لغوی معنی کے اعتبار سے یہ لفظ مدح، حمد، تعریف، مدحت، وصف، توصیف، تحسین، تحمید، ثنا اور تسبیح کے مترادفات میں سے ہے''[1]۔

> ''النعت وصف الشئ بما فيه من حسن ماله الجليل ولا يقال قيل مذموم الا بتكلّف متكلّف فيقول لغت سوء۔ فا ما الوصف فيقال فيهما اى فى المحمود والمذموم''۔ (الحافظ ابن عيسى)[2]

یعنی ''نعت'' وصف محمود کو کہیں گے۔ اگر متکلف اس میں وصف مذموم کا مفہوم پیدا کرنا ہو تو ''نعت سوء'' سے اسے ظاہر کریں گے۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ نعت جب وصف محمود ہے تو وصف کیا ہے؟ وصف کے معنی کشف اور اظہار کے ہیں۔ شاعرانہ اصطلاح میں وصف کسی چیز کے عوارض اور اس کی خصوصیات کو بیان کرنے کو کہتے ہیں۔

ابن قدامہ کے نزدیک:

> ''بہترین وصف شعار شاعر وہ ہے جو اپنے شعر میں ان اوصاف کے اکثر حصے کے جن سے موصوف مرکب ہیں۔ اس کے بعد وہ اوصاف اس قسم کے ہوں جو موصوف میں زیادہ نمایاں اور اس کے ساتھ زیادہ خصوصیت رکھتے ہیں''[3]۔

''ابن رشیق نے جو وصف کی تعریف کی ہے وہ نہایت بلیغ اور جامع ہے:

ابلغ الوصف ماقلب السمع بصرا

بلیغ ترین وصف وہ ہے جو کان کو آنکھ بنا دے

نعت کے معنی یوں تو وصف کے ہیں۔ لیکن ہمارے ادب میں اس کا استعمال مجازاً صرف حضرت رسول کریم سید المرسلین ﷺ کے وصف محمود وثنا کے لئے ہوا ہے، جس کا تعلق دینی احساس اور عقیدت مندی سے ہے۔ لہٰذا اسے خالص دینی اور اسلامی ادب میں شمار کیا جائے گا''۴۔

عام طور پر نعت کو حمد، مدح، منقبت وغیرہ کے ہم معنی سمجھا جاتا ہے۔ مگر جہاں معنی و مقصد کے اعتبار سے یہ الفاظ آپس میں مختلف ہیں وہاں نعت ان سب سے غایت درجہ مختلف اور مخصوص معانی کی حامل ہے۔ نعت عربی کا ثلاثی مجرد مصدر ہے، جس کے لغوی معنی تعریف کرنا ہیں۔ اصطلاحی معنوں میں نعت اور وصف صرف حلیہ اور سراپا کے بیان کیلئے آتے ہیں۔ تورات، زبور اور انجیل میں حضور نبی کریم ﷺ کی جو صفات بیان ہوئی تھیں، وہ نعت اور وصف ہی تھیں۔ آپ ﷺ کی بعثت اور اس دنیا سے تشریف لے جانے کے بعد بھی لفظ نعت انہی اصطلاحی معنوں میں استعمال ہوتا رہا۔ نعت گو کو ناعت اور وصف گو کو وصاف کہا جاتا رہا۔ نعت مدح رسول ﷺ کا حصہ تو بن گئی مگر اصطلاح کا مقام نہ پا سکی۔ نعت کو اصطلاح کا درجہ اور مدح کی قائم مقامی ایرانیوں نے دی۔ عرفی شیرازی کہتا ہے:

عرفی مشتاب این رہ نعت است نہ صحرا
آہستہ کہ رہ بردم تیغ است قدم را
ہشدار کہ نتواں بیک آہنگ سرودن
نعت شہ کونین و مدیح کے و جم را

یہ شعر ہمیں بتاتے ہیں کہ نعت اور مدح عرفی کے زمانے تک الگ الگ اصطلاحی معنی پا چکے تھے''۵۔

ڈاکٹر فرمان فتح پوری نعت کے اصطلاحی معنی کو اس طرح واضح فرماتے ہیں کہ:

''نعت عربی زبان کا لفظ ہے اور اس کے لغوی معنی تعریف و وصف بیان کرنے کے ہیں۔ مثلاً فردوسی کے اس شعر میں:

جاوید ہمی باش بہ این نعت و بدین وصف
پاکیزہ باخلاق و پسندیدہ بہ افعال

نعت کا لفظ اپنے لغوی معنی ہی میں استعمال ہوا ہے۔ لیکن ادبیات اور اصطلاحات شاعری میں نعت کا لفظ اپنے مخصوص معنی رکھتا ہے۔ یعنی اس سے صرف آنحضرت ﷺ کی مدح مراد لی جاتی ہے۔ آنحضرت ﷺ کی مدح چونکہ نثر میں بھی ہو سکتی ہے اور نظم میں بھی اس لئے اصولاً آنحضرت ﷺ کی مدح سے متعلق نثر اور نظم کے

ہر ٹکڑے کو نعت کہا جائے گا۔ لیکن اردو فارسی میں جب ''نعت'' کا لفظ استعمال ہوتا ہے تو
اس سے عام طور پر آنحضرت ﷺ کی منظوم مدح مراد لی جاتی ہے''[۲]۔

عربی کے لغات میں لفظ نعت اور اس کی دوسری نحوی صورتوں کے جو مفاہیم و مطالب سامنے آتے ہیں یا عربی لغت نگاروں کے خیالات سے لفظ نعت کے مفہوم کے بارے میں جو نمایاں تاثرات ابھرتے ہیں وہ اسے اپنے قبیل کے دوسرے الفاظ مثلاً وصف، صفت، تعریف، ثناء، حمد اور منقبت وغیرہ سے منفرد اور ممتاز ٹھہراتے ہیں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ ایک تو یہ لفظ خاص طور پر تعریف میں یعنی اوصاف حسنہ یا وصفِ محمود کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ دوسرے یہ کہ یہ لفظ کسی شے یا شخص کے محض سرسری اوصاف بیان کرنے کیلئے کبھی استعمال نہیں ہوتا بلکہ بہ تکلف عمدہ صفات دکھانے کا مفہوم اپنے اندر رکھتا ہے۔ تیسرے یہ کہ یہ لفظ خلقتاً عمدہ صفات کے مالک کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ یعنی اس شخص کیلئے جو پیدائشی طور پر خوبصورت ہو، عمدہ خصلتوں اور اچھے اخلاق والا ہو، چوتھے یہ کہ یہ لفظ اوصاف کے انتہائی درجہ کے مفہوم میں آتا ہے [۷]۔

''قرآن میں اس مادہ کا کوئی صیغہ نہیں آیا ہے۔ احادیث میں دو تین جگہ یہ لفظ آیا ہے اور ہر جگہ خوبیوں کے بیان کیلئے ہے۔ کرمانی شرح البخاری اور طیبی شرح المشکوۃ میں یہ روایتیں موجود ہیں علامہ محمد طاہر الفتنی نے اپنی مشہور کتاب ''مجمع بحار الانوار'' (لغاتِ حدیث) میں بھی اسی وجہ سے مادہ ''ن-ع-ت'' کا ذکر کیا ہے''[۸]۔

البتہ بعض مفسرین نے قرآن کی تشریح و ترجمہ میں اس لفظ کو وصف کے معنی میں استعمال کیا ہے۔ احادیث رسول اکرم ﷺ اور شمائلِ نبوی (حافظ محمد عیسیٰ) میں نعت کا لفظ اپنی مختلف نحوی و صرفی صورتوں میں قریباً پچاس مقامات پر استعمال ہوا ہے۔ یہاں یہ لفظ مطلق اظہار اور بیانِ محض سے لے کر عام اشیا، و افراد کی تعریف، صفت، حالت، کیفیت، صورت احوال، خصوصیت، علامت اور کسی چیز کی خاصیت یا کسی شخص کے حلیہ کے بیان میں استعمال ہوا ہے۔ اسی مفہوم کی رعایت اور نسبت سے یہ لفظ بعض مقامات محمود مثلاً ''سدرۃ المنتہیٰ'' اور ''مسجد اقصیٰ'' کی تعریف و توصیف میں ملتا ہے۔ اور اسی حوالے سے بعض صحابہ کرام کے اوصاف اور دینِ اسلام اور اس کے ارکان یعنی نماز وغیرہ کی تعریف میں بھی نظر آتا ہے۔ البتہ کی صفات حضور اکرم ﷺ کی چال اور قرأت کی تعریف اور حضور ﷺ کی مدح کے ضمن میں بھی یہ لفظ استعمال ہوا ہے

''احادیث میں اگرچہ نعت کا لفظ تخصیصی طور پر حضور اکرم ﷺ کی تعریف و توصیف اور مدح و ثناء میں نہیں آیا، پھر بھی لفظ نعت کے اس مفہوم کا سراغ لگانے میں ہمارا اولین مرجع احادیث ہی قرار پاتا ہے مثلاً سنن دارمی میں:

کیف تجد نعت رسول ﷺ فی التوراة

والی روایت۔

مطالعۂ حدیث ہی کی روشنی میں بعض شارحین و مفسرین حدیث نے اپنی تحریروں میں نعت کو مطلق وصف کی عمومیت سے نکال کر اسے آنحضرت ﷺ کی توصیف و تعریف سے وابستہ کیا اور اسے ایک تخصیصی مفہوم کا حامل ٹھہرایا۔ غالباً:

النہانیہ فی غریب الحدیث والاثر

وہ پہلا ماخذ ہے جس میں اس کے مرتب ابن اثیر (۵۴۴ ۔ ۶۰۶ھ) نے لفظ نعت کو اصطلاحی مفہوم میں پیش کیا۔ وہ لکھتے ہیں:

(نعت [س]) فی صفة ﷺ یقول ناعته لم ار قبله ولا بعد مثله

ترجمہ: نعت رسول اکرم ﷺ کی صفت کو کہتے ہیں جیسے کہ ناعت (نعت کہنے والا) کہتا ہے۔ میں نے آپ سے قبل اور آپ کے بعد آپ کی مثل نہیں دیکھی۔[9]

مولانا عبدالقدوس ہاشمی لکھتے ہیں:

''عربی زبان میں تعریف و توصیف کیلئے اور بھی بہت سے مصدر مستعمل ہیں۔ مثلاً حمد، ثناء، مدح وغیرہ۔ اگرچہ ان سب کے محل استعمال میں ہمیشہ پوری پابندی نہیں کی گئی مگر اہلِ قلم حضرات نے عملاً لفظ ''حمد'' کو اللہ جل جلالہ کی تعریف کے لئے اور لفظ ''نعت'' کو رسول کریم ﷺ کی ثنا و صفت کیلئے مخصوص کر لیا ہے۔ لفظ ''مدح'' کو عام تعریف و توصیف کے لئے لفظ ثنا کی طرح استعمال کرتے رہے ہیں۔ اس طرح عربی، فارسی، اردو اور ترکی زبان میں نعت سے رسول مقبول ﷺ کی مدح و ثنا مراد ہوتی ہے۔ اس کی اتباع مسلمانوں کی دوسری زبانوں مثلاً سواحلی، اوگنڈی، انڈونیشی، افغوری اور ملایو وغیرہ میں بھی کی گئی ہے۔ اور اب ان تمام زبانوں میں رسول اللہ ﷺ کی توصیف و تعریف کیلئے لفظ ''نعت'' ہی مستعمل ہے''۔

عربی سے فارسی اور پھر فارسی سے اردو شعر و ادب کے آغاز تک یہ لفظ وصف مطلق کی عمومیت سے نکل کر آنحضرت ﷺ کی تعریف و توصیف و مدح کے لئے مخصوص ہو چکا تھا۔ اور لفظ نعت کے بجائے ایک مخصوص ادبی و شعری اصطلاح کے طور پر رواج پا چکا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ اردو کی بعض جدید لغات میں اس کے اصطلاحی معنی ہی درج ہیں اور اس کا عمومی پہلو (وصف مطلق) غائب ہے۔ مثلاً اردو لغت میں نعت کا مطلب اصطلاحی حوالے ہی سے درج ہے۔ مرتب لکھتے ہیں:

''وہ نظم جو رسول اکرم ﷺ کی شان میں کہی جائے۔
یعنی اردو لغت، زبان اور شعر و ادب میں اس (نعت) کے معنی سرکارِ دو عالم رحمۃ
للعالمین حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی تعریف و توصیف ہی کے مفہوم سے منسوب و مختص
ہیں''۔(۱)

بقول ڈاکٹر یونس حسنی:

''ایسی تمام نظمیں جن میں رسولِ خدا ﷺ سے محبت اور عقیدت کا اظہار کیا
جائے یا آپ ﷺ کے محاسن بیان کیے جائیں نعت کی تعریف میں آتی ہیں''۔(۲)

اصطلاحی طور پر نعتیہ شاعری صرف وہ شاعری ہوگی جس کے شعری پیکر میں حضور اکرم ﷺ کا کوئی ایسا جلی یا خفی حوالہ موجود ہو جس کا تاثر ہمیں رسول اکرم ﷺ کی طرف لے جائے گویا نعت کیلئے ضروری نہیں کہ حضور اکرم ﷺ کا نام ہی ہر طور پر ضرور لیا جائے۔ یا حضور ﷺ کے متعلقات و مناسبات کا ضرور ہی ذکر کیا جائے۔ نعت کے شعری فضا ایسی ہونی چاہیے کہ اس کا تاثر ہمیں حضور اکرم ﷺ کی ذاتِ گرامی، ان کے منصب نبوت، کارِ رسالت، سیرت و سوانح یا جذبۂ عشقِ رسول ﷺ کی طرف لے جائے، مثلاً علامہ اقبال کا یہ شعر دیکھیے:

شوق تیرا اگر نہ ہو میری نماز کا امام
میرا قیام بھی حجاب، میرا سجود بھی حجاب

اس شعر میں اگرچہ حضور اکرم ﷺ کے نام اور ان کے متعلقات و مناسبات، رسالت، نبوت، وحی، قرآن، حرا، حدیث، گنبد خضرا، صحابۂ کرام (وغیرہ) کا ذکر نہیں مگر شعر کی مجموعی فضا میں جس شوق کا تاثر ابھرتا ہے، اس کا حوالہ حضور اکرم ﷺ کی ذاتِ گرامی ہی سے مختص ہے۔ لہٰذا اس شعر میں خارجی حوالوں کے بغیر نعت کی فضا موجود ہے۔ اسی طرح ہمارے نعتیہ ادب میں بہت سی منظومات ایسی ہیں جن پر نعت کا عنوان نہیں ہوتا مگر اس کے باوجود اپنی داخلی فضا کے سبب ان کا شمار نعت میں ہوتا ہے۔

حضور اکرم ﷺ کی ذاتِ گرامی سے ہر دور میں مسلمانوں کو خصوصی محبت اور والہانہ وابستگی رہی ہے۔ کیونکہ توحید و رسالت کا عقیدہ مسلمانوں کا ایک ہمہ گیر و اساسی عقیدہ ہے کہ جس کے بغیر کوئی مسلمان خود کو مسلمان کہلانے کا دعویٰ نہیں کر سکتا۔ عقیدۂ توحید کی جھلک تو دنیا کے دوسرے مذاہب و ادیان کے عقائد میں بھی نظر آجاتی ہے، لیکن عقیدۂ رسالت کے مماثل ان کے یہاں کوئی شے نہیں ہے۔ عقیدۂ رسالت صرف حضور اکرم ﷺ کو اللہ کا رسول برحق تسلیم کرنے اور ان کی سیرت و زندگی کی پیروی کرنے کا ہی نام نہیں ہے بلکہ عقیدۂ رسالت نام ہے حضور اکرم ﷺ کی ذاتِ والا صفات سے اس والہانہ محبت کا جس کے بغیر توحید کا عقیدہ اسلام میں بے معنی ہو جاتا ہے۔

یہ محبت و شیفتگی مسلمانوں کی زندگی کے ہر شعبے پر اثر انداز ہوئی اور ان کے تمام علوم و فنون خصوصاً فنونِ لطیفہ کے شعبہ جات شعر و ادب پر بھی اس کا گہرا اثر پڑا ہے۔ نتیجتاً نعت گوئی مسلمانوں کے فکر و فن کا محورِ خاص بن گئی۔ چنانچہ عربی، فارسی، اردو اور دوسری زبانوں کی

شاید ہی کوئی مسلمان شاعر ہو جس نے نعت کی شکل میں حضور اکرم ﷺ سے اپنی عقیدت کا اظہار اور انسانی زندگی پر ان کے احسانات کا اعتراف نہ کیا ہو۔

نعت کے مفہوم کی وسعت کے سلسلے میں ڈاکٹر فرمان فتح پوری رقم طراز ہیں:

> ''نعت کا موضوع بظاہر بہت مختصر نظر آتا ہے، اس لئے کہ اس کی حدیں حضور اکرم ﷺ کی زندگی اور سیرت سے آگے نہیں بڑھتیں۔ لیکن نعت کا موضوع درحقیقت ایک انتہائی عظیم اور وسیع موضوع ہے۔ عظیم اس لئے کہ اس کا تعلق دنیا کی عظیم ترین شخصیت اور محسنِ انسانیت سے ہے۔ وہ کسی خاص قوم یا گروہ کے لئے نہیں بلکہ ساری اقوام عالم کے لئے رحمت بن کر آیا تھا اور خود اللہ تعالیٰ نے قرآنِ کریم میں جگہ جگہ اس کے اوصاف بیان کئے ہیں۔ جہاں تک موضوع کی وسعت کا تعلق ہے، اس میں آنحضرت ﷺ کی زندگی اور سیرت کے توسط سے انسانی زندگی کے سارے ثقافتی، تہذیبی پہلو اور سماجی وسیاسی مباحث درآتے ہیں''[۳]۔

نعت کی مقبولیت کے حوالے سے ڈاکٹر طلحہ رضوی برق لکھتے ہیں:

> ''نعت اردو کی بے حد مقبول صنف رہی ہے۔ اس میں اہلِ حرم ہی نہیں، پرستارانِ دیر نے بھی ذوق وشوق و پرکیف حصہ لیا ہے۔ ہیئت کے لحاظ سے بھی یہ صنف شاعری غزل، قصیدہ، مثنوی، رباعی، قطعہ، مربع، مخمس، ترجیع بند، ترکیب بند، مستزاد، حتیٰ کہ آزاد و معریٰ پیکروں میں بھی موجود ہے''[۴]۔

گویا نعت اس کلام (منظوم) کو کہتے ہیں جو حضور پرنور محمد رسول اللہ ﷺ کی شانِ اقدس میں زیبِ قرطاس ہو۔ لہٰذا یہ کہنا حق بجانب ہوگا کہ اول اول خدائے قدوس نے ہی اپنے حبیب ﷺ کی مدح فرمائی، ان پر درود بھیجا اور ہمیں اس کا حکم دیا:

ترجمہ: اللہ اور اس کے فرشتے رحمت بھیجتے ہیں رسول پر۔ ایمان والو! رحمت بھیجو اس پر اور سلام بھیجو۔ (القرآن ۳۳: ۵۶)

اللہ تعالیٰ جو خود ساری تعریفوں کا سزاوار ہے، اپنے رسول کی خوبیاں بیان فرماتا ہے۔ ہرچند کہ قرآن کی آیات منظوم نہیں تاہم سورۂ والنجم اور سورۂ رحمٰن کی مقفیٰ عبارتیں دیدنی ہیں۔

اس امر کا تعین کہ لفظ ''نعت'' حضور اکرم ﷺ کے وصف میں سب سے پہلے کب اور کس نے استعمال کیا اگرچہ مشکل ہے تاہم حدیث اور سیرت کی کتابوں میں کچھ ایسی روایتیں مل جاتی ہیں جن سے اس امر کا سراغ ملتا ہے کہ حضور اکرم ﷺ کے وصف کے بیان میں پہلے پہل یہ لفظ کب استعمال ہوا۔

سید رفیع الدین اشفاق کا خیال ہے کہ:

''یہ لفظ سب سے پہلے حضور اکرم ﷺ کے وصف کے لئے حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے استعمال کیا''[۱۵]۔

ان کے اس خیال کا ماخذ شمائلِ ترمذی کی وہ طویل حدیث ہے جس کا تلخیصی ترجمہ یوں ہے؛

ترجمہ: آپ ﷺ پر یکایک جس کی نظر پڑتی ہے ہیبت کھاتا ہے۔ جو آپ ﷺ سے تعلقات بڑھاتا ہے، محبت کرتا ہے۔ آپ ﷺ کا وصف کرنے والا یہی کہتا ہے کہ آپ ﷺ سے پہلے نہ آپ ﷺ کے جیسا دیکھا اور نہ آپ ﷺ کے بعد آپ ﷺ کے جیسا دیکھا''[۱۶]۔

لیکن ڈاکٹر ریاض مجید کی تحقیق کے مطابق؛

''اس سے بہت پہلے حضور اکرم ﷺ کی حیات طیبہ میں ہی یہ لفظ مختلف احادیث میں حضور اکرم ﷺ کے اوصاف و خصائل کی (اور مجموعی طور پر آپ ﷺ کی) مدح کے معنی میں استعمال ہوا ہے قرآن مجید کی ایک آیت کی تفسیر کے حوالے سے لفظ نعت کا استعمال (حضور اکرم ﷺ کے وصف میں) آپ ﷺ کی بعثت و ولادت سے پہلے کے زمانے تک جا پہنچتا ہے اور ان روایات کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ نعت کا لفظ حضرت علیؓ کی زیرِ بحث روایت سے پہلے حضور اکرم ﷺ، صحابۂ کرام اور نہ صرف یہ کہ اس زمانے کے یہودی عالموں کی زبان سے بلکہ آپ ﷺ سے پہلے یہودی دعاؤں میں بھی آپ ﷺ کی مدح و توصیف اور اوصاف و خصائص کے حوالے سے استعمال ہوتا رہا ہے''[۱۷]۔

## مضامینِ نعت کے ماخذات:

قرآنِ مجید جس طرح اللہ تعالیٰ کی کتاب ہے، اسی طرح وہ اسلامی ادب کی بھی پہلی کتاب ہے۔ اس میں رسولِ مقبول ﷺ کی نعت کے ماخذات ملتے ہیں۔

''حقیقت تو یہ ہے کہ ام المومنین حضرت عائشہؓ نے خلقِ محمدی کی تعریف میں خلقہ القرآن کہہ کر ساری کتاب آسمانی کو نعت کے موضوع سے متعلق کر دیا''[۱۸]۔

یہاں مختصر چند اوصاف کا ذکر کیا جاتا ہے جو آپ ﷺ کے دیگر اوصاف کی بنیاد ہیں، مثلاً:

قرآنِ مجید میں رسول اللہ ﷺ کی صفتِ عبدیت پر بہت زور دیا گیا ہے۔ اس کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ شرف کی زیادت صرف وصفِ عبدیت کے کمال پر منحصر ہے۔ رشتہ عبدیت جس قدر قوی ہوتا جائے گا اسی قدر شرف بھی بڑھتا جائے گا۔ آپ ﷺ کا یہی کمال ہے جس کی بناء پر آپ ﷺ ساری مخلوق میں یکتا ہیں۔ محبوبیت میں یکتا ہیں اور مقامِ محمود آپ ﷺ کو حاصل ہے۔

عبدیت کی صفت پر قرآن مجید کے اس قدر زور دینے کی دوسری وجہ یہ ہے کہ بندگانِ حق کی عظمت کے معاملہ میں فہم انسانی نے اکثر دھوکا کھایا ہے اور عبد کو معبود کا درجہ دے دیا۔ لیکن قرآنی تعلیم کی شان ہے کہ باوجود معجزات اور خوارق عادات کی کثرت کے اور گوناگوں فضائل کے رسول کریم ﷺ کی ذات گرامی کو کسی نے اس وصف سے متہم نہیں کیا۔ حقیقت یہ ہے کہ آپ ﷺ نے بھی اپنی اس عبدیت ہی پر افتخار پایا۔ معراج کے بیان میں یہ نکتہ پوری وضاحت سے سامنے آتا ہے کہ کمالِ رفعت صرف اس بناء پر تھا کہ اس سعادت میں جو خطاب آپ ﷺ کو رب کی طرف سے عطا کیا گیا وہ بھی عبد ہے:

> ترجمہ: "وہ پاک ذات ہے جو لے گیا اپنے بندے کو راتوں رات مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک جس کو گھیر رکھا ہے ہماری برکت نے تاکہ دکھلائیں اس کو کچھ اپنی قدرت کے نمونے"۔ (القرآن: ۱۷،۱)

دوسری بنیادی صفت رسالت کی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

> ترجمہ: آیا ہے تمہارے پاس رسول تم میں کا۔ شاق ہے اس پر جس سے تم کو تکلیف پہنچے۔ حریص ہے تمہاری بھلائی پر۔ ایمان والوں پر نہایت شفیق و مہربان ہے۔
>
> (القرآن: ۹،۱۳)

آپ ﷺ کے یہ اوصاف ایک جگہ نہیں کئی جگہ بیان فرمائے ہیں:

> ترجمہ: اللہ نے احسان کیا ایمان والوں پر جو بھیجا ان میں رسول انہی میں کا۔
>
> (القرآن: ۳،۱۰۹)

> ترجمہ: اللہ وہی ہے جس نے اٹھایا ان پڑھوں میں ایک رسول انہی میں کا۔
>
> (القرآن: ۳،۶۲)

رفیع الدین اشفاق لکھتے ہیں:

> "جعفر بن محمد نے فرمایا کہ خداوند تعالیٰ اپنی مخلوق کے عجز سے خوب واقف تھا، جو انہیں اللہ کی اطاعت میں لاحق ہوتا۔ لہٰذا اس نے ایک ایسا سفیر بھیجا جو مخلوق ہی کی جنس میں سے تھا۔ اور اسے رأفت و رحمت کی صفات سے نوازا۔ اور اس کی اطاعت کو اپنی اطاعت قرار دیا"[۱۵]۔

اس کے ساتھ آپ ﷺ کو جمالِ رحمت سے زینت بخشی، چنانچہ آپ ﷺ کا وجود رحمت ہے۔ آپ ﷺ کی تمام صفات رحمت ہیں۔

ترجمہ: اور تجھ کو ہم نے بھیجا سو مہربانی کر جہان کے لوگوں پر۔ (القرآن، ۱۰۸: ۲۱)

''حتیٰ کہ آپ ﷺ کی زندگی اور آپ کا عالمِ برزخ میں منتقل ہو جانا، دونوں رحمت ہیں۔ آپ ﷺ نے خود ارشاد فرمایا:

حیاتی خیر الکم و مماتی خیر الکم قال علیہ السلام
اذا اراد اللہ رحمۃ بامۃ قبض نبیہما قبلہا فجعلہ لہا فرطاً و سلفاً''[۲۰]

آپ ﷺ کی ذات کا رحمتِ عالم بن کر جلوہ گر ہونا صرف آدم کی اولاد ہی کے لئے نہیں ہے بلکہ جن وانس اور تمام مخلوق کے لئے ہے۔ جہاں مومنین کے لئے آپ ﷺ چشمۂ ہدایت ہیں تو منافقین کے لئے بھی امان ہیں اور کافرین کے لئے تاخیرِ عذاب کا باعث بن کر رحمت ہیں۔ جن وانس کے علاوہ کائنات کے لئے اس طور پر رحمت ہیں کہ بزمِ ہستی کی آراستگی اس رحمت سے ہے کہ آپ ﷺ ہی ساری کائنات کے وجود کا حاصل ہیں۔

زندگی کی تاریکیوں کو روشن کرنے والی ذاتِ گرامی کو اللہ تعالیٰ نے نور سے تعبیر کیا ہے:

ترجمہ: اللہ روشنی ہے آسمانوں کی اور زمین کی۔ مثال اس کی روشنی کی جیسے ایک طاق اس میں ہو ایک چراغ۔ (القرآن، ۳۶: ۲۴)

رفیع الدین اشفاق لکھتے ہیں:

''کعب بن جبیر نے کہا کہ یہاں نور روشنی سے مراد نورِ محمد ﷺ ہے''[۲۱]۔

دیگر مقامات پر بھی اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو نور فرمایا ہے، چنانچہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

ترجمہ: بے شک تمہارے پاس آئی ہے اللہ کی طرف سے روشنی اور کتاب ظاہر کرنے والی۔ (القرآن، ۱۹: ۵)

ترجمہ: اے نبی ﷺ ہم نے تجھ کو بھیجا بتانے والا (گواہ) اور خوشخبری سنانے والا اور ڈرانے والا اور بلانے والا اللہ کی طرف اس کے حکم سے اور چمکتا ہوا چراغ۔

(القرآن، ۴۴: ۳۳)

رسول کریم ﷺ کے خصائص میں سے یہ امر بھی بکثرت ثابت ہے کہ تمام انبیاء علیہم السلام کو خداوند تعالیٰ نے ان کے نام سے خطاب فرمایا ہے، مثلاً یا آدمؑ، یا نوحؑ، یا ابراہیمؑ، یا داؤدؑ، یا ذکریاؑ، یا یحییٰؑ، یا موسیٰؑ، یا عیسیٰؑ لیکن

رسول کریم ﷺ کے ساتھ یہ خصوصیت ہے کہ آپ ﷺ کو آپ ﷺ کے نام سے خطاب کرنے کے بجائے "یا ایھا الرسول، یا ایھا النبی، یا ایھا المزمل، یا ایھا المدثر" وغیرہ سے خطاب فرمایا ہے جو اس امر کی دلیل ہے کہ آپ ﷺ کی قدر و منزلت اور محبوبیت خالق کائنات کی نظر میں نہایت بلند و ارفع ہے اور آپ ﷺ بارگاہِ حق کے پیارے بندے ہیں۔ اس سے خطاب بھی انہی الفاظ میں کیا گیا جن سے شانِ محبوبیت پوری طرح نمایاں ہوتی ہے۔ رسول مقبول ﷺ کو خطاب بھی طرح طرح سے کیا گیا ہے، جس سے ظاہر ہے کہ آپ ﷺ کی ہر ادا مقبول اور ہر انداز محبوب ہے۔ قسمیں بھی کھائی جا رہی ہیں تو اس پاکیزہ زندگی کی؛

لعمرك انهم لفی سکرتهم یعمهون (القرآن،۷۲:۱۵)

رفیع الدین اشفاق کے خیال میں؛

> "اہلِ تفسیر کا ایک گروہ اس طرف گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کی مدت حیات کی قسم کھائی ہے یعنی "اے محمد ﷺ! قسم ہے تیری حیات کی"۔ اللہ رب العزت نے اپنی کتاب میں سوائے رسول کریم ﷺ کی رسالت کے کسی اور نبی کی رسالت کی قسم نہیں کھائی"[۲۲]۔

عہدِ رسالت سے سرفرازی اور رحمۃ للعلمین کی بخشش اور عطائے نور کے ساتھ ظرف کی بے پایاں وسعت کے لئے جو سامان کئے گئے ہیں وہ دیکھئے؛

> ترجمہ: کیا ہم نے نہیں کھول دیا تیرا سینہ اور اتار رکھا ہم نے تجھ پر سے بوجھ تیرا جس نے جھکا دی تھی پیٹھ تیری اور بلند کیا ہم نے مذکور تیرا۔ (القرآن ۹۴:۵)

گویا رسول کریم ﷺ کا سینہ مبارک نورِ رسالت کے لئے کھول دیا، اسلام کے لئے کھول دیا اور علم و حکمت سے بھر دیا اور آپ ﷺ کے نام کو کائنات میں بلند کیا۔

بقول ڈاکٹر اشفاق؛

> "حضرت قاضی عیاض نے فرمایا کہ قلب ایمان اور ہدایت کے لئے کھول دیا۔ قلب میں وسعت دی کہ علوم کو سمجھیں اور امورِ حکمت کے متحمل ہوں۔ نیز امورِ جاہلیت کے بوجھ کو آپ ﷺ سے اٹھایا۔ حضرت قتادہ نے فرمایا کہ خداوند کریم نے آپ ﷺ کے ذکر کو دنیا و آخرت میں بلند فرمایا۔ اس کی حقیقت ہر خاص و عام پر ظاہر ہے کہ جہاں ہر کلمہ گو آپ ﷺ کا نام لیوا ہے، وہاں عالمِ ملکوت میں بھی آپ ﷺ پر درود و سلام کا ورد جاری ہے"[۲۳]۔

جہاں اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کی اطاعت کو اپنی اطاعت سے ساتھ مربوط فرمایا، وہاں آپ ﷺ کے ذکر کو اپنے ذکر کے

ساتھ شامل فرمایا ہے:

ترجمہ: اللہ اور رسول ﷺ کی اطاعت کرو اور ایمان لاؤ اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر۔ (القرآن، )

نبوت کے عہدے پر فائز کر کے اللہ تعالیٰ نے جن صفات سے متصف فرمایا ان کا بیان یہ ہے:

ترجمہ: اے نبی ﷺ ہم نے آپ ﷺ تک آپ ﷺ کی رسالت پہنچا کر آپ ﷺ کو شاہد مقرر کیا۔ اور اہل طاعت کے لئے مبشر یعنی خوشخبری دینے والا بنایا۔ ساتھ ہی اہل معصیت کے لئے نذیر یعنی ڈرانے والا مقرر کیا۔ اور توحید و رسالت کی طرف داعی بنا کر بھیجا۔ نیز راہ کی تاریکی کو روشنی بخشنے کی خاطر سراج منیرا بنایا۔ (القرآن، ۴۴ ۳۳)

ایک اور مقام پر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

ترجمہ: قسم ہے دھوپ چڑھنے کے وقت کی اور رات کی جب چھا جائے۔ نہ رخصت کر دیا تجھ کو تیرے رب نے اور نہ بیزار ہوا۔ البتہ آخرت کی پچھلی زندگی سے بہتر ہے اور آگے دے گا تجھ کو تیرا رب پھر تو راضی ہوگا۔ (القرآن، ۹۴)

اس سورۃ میں رسول کریم ﷺ کی کرامت وعظمت حسب ذیل وجوہ کی بناء پر ہے:

اول یہ کہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو حال کی خبر دینے سے پہلے قسم کھائی ہے۔

دوسرے یہ بیان ہے کہ اللہ تعالیٰ کے پاس رسول کریم ﷺ کا کیا مقام ہے۔

آپ ﷺ کے لئے تیسری بزرگی یہ بتائی ہے کہ الطاف وعنایت، کرامت و بزرگی جو آپ ﷺ کے لئے دنیا و آخرت میں مقرر ہیں وہ اس دنیا کے اکرام سے بہتر ہے۔

چہارم یہ کہ گونا گوں انعامات، کرامت اور سعادت کے اکرام کا اظہار کیا گیا ہے، جو دنیا اور آخرت میں آپ ﷺ کے شامل حال ہیں۔ رسول کریم ﷺ کو اللہ جل شانہ راضی کرے گا دنیا میں کامیابی سے اور آخرت میں ثواب سے۔ نیز یہ بھی کہا گیا ہے کہ آپ ﷺ کو حوض کوثر اور شفاعت عطا فرمائے گا۔

پنجم یہ کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی نعمتیں گنائی ہیں کہ کس کس حال سے اللہ تعالیٰ نے درجات کی بلندی عطا فرمائی۔ ہر حال کو ایک امتیازی شان بخشی۔ آپ ﷺ کے پاس مال نہ تھا، مال عطا فرمایا، قلب میں عنایت ودیعت کر کے غنی بنایا۔ یتیمی کے عالم میں دادا اور چچا کی محبت کی آغوش میں پالا اور نہایت عزت واکرام سے خبر گیری کی۔ اللہ تعالیٰ کی یہ لطف و نظر اس وقت بھی رہی جب معرفت الٰہی کی منزل دور تھی۔

اب وہ آیت دیکھئے کہ جس میں آپ ﷺ کے سب پہلے جذبۂ عبادت کا ذکر کیا گیا ہے اور آپ ﷺ کو اس میں مبالغے

راکا گیا ہے:

ترجمہ: ہم نے تجھ پر قرآن اس لئے نازل نہیں کیا کہ تو تکلیف میں پڑے۔

(القرآن ۲۰ ۱۹)

جب اللہ اپنے بندے کو قریب کرتا ہے تو غیریت کے سارے پردے اٹھا دیتا ہے۔ یہاں تک کہ اس کی زبان اس کی زبان نہیں رہتی، بلکہ منزل بن کر بارگاہِ قدس سے رشتہ جوڑ لیتی ہے۔ ساقیِ کوثر کے لئے عطائے الٰہی کی یہ بھی صورتیں ہیں:

ترجمہ: بے شک ہم نے دی تجھ کو کوثر۔ سو نماز پڑھ اپنے رب کے آگے اور قربانی کر۔ بے شک جو دشمن ہے تیرا وہی رہ گیا پیچھا کٹا۔ (القرآن ،۱۰۸)

ترجمہ: اور ہم نے دی ہیں تجھ کو سات آیتیں اور قرآن بڑے درجہ کا۔

(القرآن ،۸۷ ۱۰)

فضلِ عظیم سے نبوت مراد لی گئی ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس سے مراد وہ فضیلت ہے جو ازل میں آپ کو بخشی گئی۔

بنی نوعِ انسان کی گمراہی اور زندگی کے خسارے کو دیکھ کر رحمۃ اللعالمین کا پیچ و تاب، اضطراب، تاسف اور افسوس ذیل کی مختصر عبارت سے واضح ہو جائے گا:

ترجمہ: سو کہیں تو گھونٹ ڈالے گا اپنی جان کو ان کے پیچھے اگر وہ نہ مانیں گے اس بات کو پچتا پچتا کر۔ (القرآن ،٦ ١٧)

ترجمہ: اور جب لیا اللہ نے عہد نبیوں سے کہ جو کچھ میں نے تم کو دیا کتب اور علم۔ (القرآن ،۱۷ ۳)

مفسرین نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے میثاق، وحی کے ذریعے لیا کہ اگر وہ آپ ﷺ کا زمانہ پائیں گے تو آپ ﷺ پر ایمان لائیں گے۔ نیز اس حقیقت کو اپنی امت پر ظاہر کریں گے:

درجات کی رفعت سے مراد رسول ﷺ ہیں اس لئے کہ آپ ﷺ اسود و احمر کے لئے مبعوث ہوئے۔

اللہ تعالیٰ نے "کان فضل اللہ علیک عظیما" فرما کر آپ ﷺ کی فضیلت میں میثاقِ انبیا، نبوت، رسالت، خلت، محبت، رویت و قربت، اصطفیٰ و اسرا، وحی، شفاعت، وسیلہ، درجہ رفیعہ، مقامِ محمود، براق، معراج، بعثت الی الاسود والاحمر، سیادت، امامت، ہدایت، رحمتِ عالم، کوثر، شرح صدر، رفعِ ذکر، نصرت، امانتِ الٰہی، سکینہ، تائید ملائک، علم و حکمت، سبعا من المثانی والقرآن العظیم، صلوٰۃ الٰہی و ملائک وغیرہ وغیرہ کو شامل فرما دیا، پھر جبلت رسول کریم ﷺ میں کمالِ خلقت، جمالِ صورت، قوتِ عقل، صحتِ فہم، فصاحتِ زبان، قوتِ حواس، قوتِ اعضاء، اعتدالِ حرکات و سکنات، شرفِ قوم و نسب بھی اللہ کے فضل ہی کا نتیجہ ہیں۔ آپ ﷺ کے خلقِ عظیم میں بھی اللہ کا فضل آپ ﷺ کے علم، حلم، وقار، بصیرت، عدل، زہد، تواضع، عفو، عفت، جود و سخا، شجاعت، مروت، شرم و حیا، رافت و رحمت، حسنِ ادب،

حسنِ معاشرت سے ظاہر ہے۔

اتنے اخلاقِ کریمہ کا ایک انسان میں بدرجۂ کمال جمع ہو جانا کمالِ بشریت کے انتہائی مقام کو ظاہر کرتا ہے جس کے بیان میں نعت گو شعراء نے بھی بہتر سے بہتر الفاظ کو عظمت کے صحیح اظہار کے لئے تہی داماں پایا۔ زیادہ سے زیادہ تخیل نے پرواز کی بھی تو یہ کہہ کر رہ گئے کہ:

حسنِ یوسف، دمِ عیسیٰ، یدِ بیضا داری
آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

لیکن اس سے بھی ممدوح کا صحیح مقام متعین نہ ہو سکا اور آخر اپنے عجز کے اعتراف میں کہنا پڑا کہ:

لا یمکن الثناء کما کان حقہ
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر"

قرآن کریم کے بعد جہاں مستند طور پر نبی کریم ﷺ کا ذکر ملتا ہے ان میں سب سے بڑا ذخیرہ احادیث کا ہے۔ بہت سی احادیث میں حضور اکرم ﷺ کی تعریف اور نعت ملتی ہے۔ سیرت وشمائل کی تمام حدیثیں اس میں داخل ہیں۔ ان کو دو حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

پہلی قسم میں وہ احادیث ہیں جن میں حضور اکرم ﷺ نے تحدیثِ نعمت اور نفسِ واقعہ بیان کرنے کے لئے ایسے الفاظ بیان فرمائے ہیں جن سے نعت کا پہلو بھی ظاہر ہوتا ہے۔ اس کے لئے مندرجہ ذیل احادیث بطور نمونہ پیش کی جاتی ہیں:

ترجمہ: رسول کریم ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے ابراہیم کی اولاد میں سے اسماعیل کو منتخب فرمایا اور اسماعیل کی اولاد میں سے بنی کنانہ کو اور بنی کنانہ کی اولاد میں سے قریش کو اور قریش میں سے بنی ہاشم کو، بنی ہاشم میں سے مجھ کو منتخب فرمایا ۔ امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن اور صحیح ہے۔

ترجمہ: ترمذی نے اپنی سند سے عباس بن عبدالمطلب سے روایت کی ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا میں ان سب میں ذات اور خاندان کے اعتبار سے سب سے بہتر ہوں۔

ترجمہ: انس بن مالک سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ (قیامت کے روز) لوگ جب اٹھائے جائیں گے تو میں پہلا شخص ہوں گا (جو قبر سے اٹھے گا) اور جب وفد بن کر پیش کریں گے تو میں ان کی ترجمانی کرنے والا ہوں گا۔ اور میں ان کو بشارت دوں گا جبکہ وہ ناامید ہوں گے۔ اس دن میرے قبضے میں حمد کا جھنڈا ہوگا۔ اور میں اپنے پروردگار کے نزدیک اولادِ آدم میں سے سب سے زیادہ عزت یافتہ ہوں گا۔ لیکن (یہ

بطور) فخر نہیں''۔

ترجمہ: حضرت انسؓ بن مالکؓ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ جب قیامت کا روز ہوگا تو میں انبیاءؑ کا امام اور ان کا خطیب اور شفاعت کرنے والا ہوں گا۔ لیکن (اس پر مجھے) فخر نہیں ہے۔

ترجمہ: حضرت ابی بن کعبؓ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ میں قیامت کے روز بنی آدم کا سردار ہوں گا اور میرے قبضے میں لواء حمد ہوگا اور اس روز ہر نبی، آدم ہوں یا اور کوئی ہر ایک میرے جھنڈے کے نیچے ہوگا۔ لیکن مجھے (اس پر) فخر نہیں ہے''۔

ایک طویل حدیث، جس کے راوی حضرت ابن عباسؓ ہیں، کے بعض اجزاء یہ ہیں:

حضور ﷺ نے فرمایا: ''میں اللہ کا حبیب ہوں اور روز قیامت لواء حمد کا علم بردار ہوں اور میں پہلا شفاعت کرنے والا ہوں اور پہلا وہ شخص ہوں جس کی سفارش قبول کی جائے گی۔ اور میں تمام اول آخر لوگوں میں سے سب سے زیادہ بزرگ اور عزت یافتہ ہوں، لیکن فخر نہیں ہے''۔

دوسری قسم کی احادیث وہ ہیں جن میں صحابہ کرامؓ نے حضور اکرم ﷺ کی ذات بابرکات کے متعلق تعریفی جملے بیان کئے ہیں۔ اس میں آپ ﷺ کے اخلاق حسنہ، اوصاف، سیرت اور کردار، رفتار و گفتار، معاشرت، تعلقات اور معاملات، نشست و برخاست، غرض زندگی کے ہر شعبہ اور ہر گوشے کے متعلق مدحیہ اور نعتیہ جملے نقل ہیں۔ مثلاً۔

حضرت عائشہؓ کی وہ حدیث جو امام بخاری نے اپنی کتاب کے ابتداء ہی میں ''باب بدء الوحی'' کے عنوان کے تحت درج کی ہے۔ اس حدیث میں حضرت خدیجہؓ نے حسب ذیل تعریفی جملے آپ ﷺ کے متعلق کہے ہیں:

ترجمہ: پھر خدیجہ نے کہا ہرگز نہیں۔ اللہ کی قسم آپ ﷺ کو اللہ تعالیٰ کبھی رسوا نہیں کرے گا۔ آپ ﷺ صلہ رحمی کرتے اور بوجھ اٹھاتے اور محتاج کی مدد فرماتے اور مہمان نوازی فرماتے ہیں''۔

حضرت علیؓ نے آپ کے اخلاق حسنہ اور سراپا کو نقل کرتے ہوئے فرمایا:

خلاصہ ترجمہ: اور آپ ﷺ خاتم النبیین، سخاوت میں سب سے زیادہ سخی، گفتگو میں سب سے زیادہ سچے، طبیعت میں سب سے زیادہ نرم اور کنبے و خاندان کے لحاظ سے شریف ترین تھے

حضرت عائشہؓ نے گفتگو کی تعریف کرتے ہوئے فرمایا:

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ اس طرح جلد جلد گفتگو نہ فرماتے جس طرح تم کرتے ہو۔ بلکہ آپ ﷺ کی گفتگو صاف ہوتی اور الفاظ ایک دوسرے سے جدا ہوتے۔ جو بھی آپ ﷺ کے پاس بیٹھتا اسے آپ ﷺ کا کلام یاد ہو جاتا''۔

حضرت انسؓ نے جو حضور ﷺ کے گفتگو کرنے کی تعریف کی ہے، امام ترمذی نے ابواب المناقب میں درج کیا ہے:

ترجمہ: حضور ﷺ (گفتگو کرتے وقت) لفظ کو تین تین بار دہراتے تھے تاکہ آپ ﷺ سے اسے (اچھی طرح) سمجھ لیا جائے۔

غرض کہ حضور اکرم ﷺ کی تعریف اور ثناء میں کثرت سے صحابہؓ سے کوئی نہ کوئی قول یا لفظ منقول ہے۔ اور ہر طبقے کے صحابیوں نے حضور اکرم ﷺ کی تعریف کے سلسلے میں آپ ﷺ کے اخلاق، آداب، معاشرت، سیرت، کردار، گفتار، رفتار کی تعریف اور توصیف کی ہے۔ یوں تو حدیث کی ہر کتاب میں حضور اکرم ﷺ کی تعریف ہے، لیکن امام ترمذی نے اپنی کتاب سنن ترمذی میں دوسری کتب حدیث کی طرح ''ابواب المناقب النبی'' لکھنے کے بعد حضور اکرم ﷺ کے متعلق احادیث کا ایک چھوٹا سا مجموعہ الگ مرتب کیا ہے جسے ''شمائل النبویہ ﷺ'' کا نام دیا ہے۔ اس کتاب میں ۵۶ عنوانات کے تحت حضور اکرم ﷺ کی زندگی کے ہر پہلو کے متعلق صحابہ کی بیان کردہ تعریف و توصیف نقل کی ہے۔ ان میں سے چند عنوانات دیئے جاتے ہیں:

۱- حضور اکرم ﷺ کے سراپا کا بیان (اس میں اخلاق حسنہ کا بیان کیا ہے)۔

۲- مہر نبوت کا بیان۔

۳- بالوں کا بیان، اور ان میں کنگھی کرنے کا بیان۔

۴- بال سفید ہونے کا ذکر۔

۵- خضاب کا ذکر۔

۶- زرہ، تلوار، خود کا بیان۔

۷- عمامہ، تہ بند، لباس کا بیان۔

۸- کھانے کا طریقہ، روٹی، سالن کا بیان۔

۹- وضو، بات چیت، میوہ جات کا استعمال، پانی پینے کی کیفیت، شعر، نیند، مذاق، عبادت اور اس کی تفصیل کا بیان۔

۱۰- تواضع، اخلاق، حیاء، اسمائے مبارک، بسر اوقات۔

ان عنوانات میں سے یہاں بعض کو ملا کر لکھا گیا ہے۔ لیکن اصل کتاب میں الگ الگ ہیں۔

اس کے علاوہ دیگر احادیث میں اس طور پر بھی آنحضرت ﷺ کی تعریف و توصیف پائی جاتی ہے۔

۱- احادیث قدسیہ میں حضرت حق جل جلالہ کے کلام سے حضور ﷺ کی تعریف۔

۲- انبیاء سابقین کے کلام سے حضور ﷺ کی توصیف۔

۳- ملائکہ کے کلام سے آنحضرت ﷺ کی ثناء وغیرہ۔

نہ صرف آپ ﷺ کے جانثاروں نے ہی آپ ﷺ کی مدح وثناء کی ہے بلکہ آپ ﷺ کے دشمن بھی آپ ﷺ کی رسالت کی مخالفت کے باوجود آپ ﷺ کی تعریف وتوصیف کئے بغیر نہ رہ سکے۔ مندرجہ ذیل واقعات اس قول کی تائید کرتے ہیں:

۱- حضرت خدیجہؓ سے نکاح کے وقت حضرت ابوطالب کا خطبہ۔

۲- حجر اسود نصب کرتے وقت آپ ﷺ کو کفار مکہ کا حکم بنانا۔

۳- فتح مکہ کے وقت کفار کا آپ ﷺ کی شان میں تعریفی جملے کہنا۔

۴- قیصر روم کے دربار میں حضرت ابوسفیان کی شہادت وغیرہ۔

ہمارے ادب میں شاعری کی تقسیم زیادہ تر بحر و وزن، قافیہ، ردیف وغیرہ کے لحاظ سے کر کے اصناف شاعری کو قصیدہ، غزل، مثنوی اور اسی قبیل کے دیگر اصناف تک ہی محدود رکھا گیا ہے۔ جس میں مضمون اور معنی کا لحاظ کم ہوتا ہے۔ حالانکہ معنوی تقسیم ہونی چاہئے جس کے لئے ضروری ہے کہ ادب کو مختلف حیثیتوں سے سمجھا جائے اور اس کے متعلق محققین نے جو رائیں پیش کی ہیں انہیں بھی نظر میں رکھا جائے۔

''ثعالبی کی رائے ہے کہ

> '' عربوں نے ... علم ادب کو بارہ شاخوں میں تقسیم کیا ہے، جس میں صرف ونحو، اشتقاق، لغت، قافیہ، عروض، معانی وبیان کو اصول قرار دیا ہے۔ اور علم الخط، انشاء، شعر وتاریخ کو فروع گردانا ہے''[۲۴]۔

ادب کی مختصر اور جامع تعریف شاید یہ ہو کہ:

> ''ادبیات اور خصوصاً شعریہ اور ڈرامائی ادبیات روحانی اور ذہنیاتی شخصیت کے میل جول کو حروف کے ذریعے ظاہر کرنے کو کہتے ہیں''[۲۵]۔

گویا شاعری کو ادب کی اس صنف سے متعلق کیا جائے گا جسے فنون لطیفہ کہا جاتا ہے۔ ارسطو نے فنون لطیفہ کو فطرت کی محاکات قرار دیا ہے۔ یہ فطری امر ہے کہ جب انسان کسی چیز سے متاثر ہو کر مسرت محسوس کرتا ہے اور ان مسرت کے جذبات کو الفاظ کے جامے میں دوسروں کے سامنے پیش کرتا ہے تو گویا وہ اس طرح فطرت کے نقوش وتاثر کو دوسروں کے دل ودماغ پر منعکس کر کے ان کے محسوسات کو اس داخلی صداقت سے ہم آہنگ کرتا ہے۔ یہی اس کے فن کی اصل ہے دراصل ادب کو نظم ونثر میں تقسیم کر دینا بھی صرف صوری تقسیم ہوگی۔ معنوی لحاظ سے مناسب تقسیم کے لئے قدیم عرب میں شعر کے جو معنی سمجھے جاتے تھے اس کو سامنے رکھنا ہوگا۔ مولانا حالی کے الفاظ میں ''جو شخص معمولی آدمیوں سے بڑھ کر کوئی مؤثر اور دلکش تقریر کرتا تھا تو اس کو شاعر جانتے تھے۔ جاہلیت کی قدیم شاعری میں زیادہ تر اس قسم کے برجستہ اور دلآویز فقرے اور مثالیں پائی جاتی ہیں جو عرب کی عام بول چال سے فوقیت اور امتیاز رکھتی تھیں۔ یہی سبب تھا کہ جب

